عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ ﷺ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ (( لاَ تَقُوْمُ السَّاعَةُ حَتّٰی یَخْرُجَ رَجُلٌ مِنْ قَحْطَانَ یَسُوْقُ النَّاسَ بِعَصَاهُ )) رَوَاهُ الْبُخَارِیُّ[1]

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ''قیامت قائم نہ ہوگی جب تک قحطان قبیلہ کا ایک شخص لوگوں کو اپنی چھڑی سے نہ ہانک لے۔'' اسے بخاری نے روایت کیا ہے۔

**مَسئلہ 250 امت محمدیہ ﷺ کو ہلاک کرنے والے قریش کے چند نوجوان ہوں گے۔**

عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ ﷺ قَالَ سَمِعْتُ الصَّادِقَ الْمَصْدُوْقَ ﷺ یَقُوْلُ (( هَلَکَةُ اُمَّتِیْ عَلٰی یَدَیْ غِلْمَةٍ مِنْ قُرَیْشٍ )) رَوَاهُ الْبُخَارِیُّ[2]

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کہتے ہیں میں نے صادق المصدوق ﷺ کو فرماتے ہوئے سنا ہے ''میری امت قریش کے چند نوجوان کے ہاتھوں ہلاک ہوگی۔'' اسے بخاری نے روایت کیا ہے۔

**مَسئلہ 251 قیامت کے قریب لوگ بڑے فخر سے بلند و بالا اور منقش مساجد تعمیر کریں گے لیکن نمازیں نہیں پڑھیں گے۔**

عَنْ اَنَسٍ ﷺ اَنَّ النَّبِیَّ ﷺ قَالَ (( لاَ تَقُوْمُ السَّاعَةُ حَتّٰی یَتَبَاهَی النَّاسُ فِی الْمَسَاجِدِ )) رَوَاهُ اَبُوْدَاؤُدَ[3] (صحیح)

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی اکرم ﷺ نے فرمایا ''قیامت قائم نہیں ہوگی حتی کہ لوگ مساجد کے معاملے میں ایک دوسرے پر فخر جتلائیں گے۔'' اسے ابوداؤد نے روایت کیا ہے۔

عَنِ ابْنِ مَسْعُوْدٍ ﷺ قَالَ : قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ مِنْ اَشْرَاطِ السَّاعَةِ اَنْ یَمُرَّ الرَّجُلُ فِی الْمَسْجِدِ لاَ یُصَلِّیْ فِیْهِ رَکْعَتَیْنِ وَ اَنْ لاَ یُسَلِّمُ الرَّجُلُ اِلاَّ عَلٰی مَنْ یَعْرِفُ . رَوَاهُ الطَّبَرَانِیُّ[4] (صحیح)

---

1. كتاب الفتن ، باب
2. كتاب الفتن ، باب قول النبی هلاک امتی علی یدی اغیلم سفهاء
3. كتاب الصلاة ، باب فی بناء المساجد (432/1)
4. صحيح الجامع الصغير ، للالبانی ، الجزء الخامس ، رقم الحديث 5772

حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کہتے ہیں رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا ''یہ قیامت کی علامت ہے کہ آدمی مسجد سے گزرے گا لیکن دو رکعت نماز ادا نہیں کرے گا اور سلام صرف اسے کہے گا جسے وہ پہچانتا ہے۔'' اسے طبرانی نے روایت کیا ہے۔

## مسئلہ 252 خویش پروری قیامت کا فتنہ ہے

عَنْ اُسَیْدِ بْنِ حُضَیْرٍ ﷺ اَنَّ رَجُلاً اَتَی النَّبِیَّ ﷺ فَقَالَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ ﷺ اِسْتَعْمَلْتَ فُلاَناً وَّلَمْ تَسْتَعْمِلْنِیْ قَالَ ((اِنَّکُمْ سَتَرَوْنَ بَعْدِیْ اَثَرَۃً فَاصْبِرُوْا حَتّٰی تَلْقَوْنِیْ)) رَوَاہُ الْبُخَارِیُّ[1]

حضرت اسید بن حضیر رضی اللہ عنہ کہتے ہیں ایک آدمی نبی اکرم ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوا اور عرض کی ''یا رسول اللہ ﷺ! آپ نے فلاں کو عامل بنایا ہے مجھے نہیں بنایا۔'' آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا ''عنقریب تم لوگ میرے بعد خویش پروری دیکھو گے (اس وقت) صبر کرنا یہاں تک کہ مجھ سے آملو۔'' اسے بخاری نے روایت کیا ہے۔



[1] کتاب الفتن قول النبی ﷺ سترون بعدی امورا تنکرونھا